ادارۂ تحقیقات اردو اور غالب کے کلیات کے متعلق تجویز جلد مکمل فرما دیتے تو اچھا تھا۔ میں چاہتا ہوں کہ یہ مل جائے تو چیف منسٹر صاحب سے گفتگو کروں۔ مجھے امید ہے کہ وہ توجہ کریں گے۔

والسلام

مخلص ذاکر حسین

(۷)

BIHAR GOVERNOR'S CAMP

رانچی

۱۲ر جولائی ۱۹۶۰ء

محب مکرم۔ تسلیم

آپ کا ۴ر جولائی کا لکھا ہوا گرامی نامہ مجھے یہاں ۱۱ر کو ملا۔

شاید محکمہ ڈاک کے لوگ اسٹرائک سے پہلے اسٹرائک کی مشق کر رہے ہیں! میں نے ۶ر کو خط لکھا تھا، یقین ہے کہ مل گیا ہوگا۔ اس میں جو جوابات تھے وہ تو مل گئے، شکریہ۔ مگر ۶ر والے خط میں بھی املا سے متعلق کچھ آپ سے پوچھا ہے۔ اگر زحمت نہ ہو تو ان کا جواب بھی لکھ دیں۔

سعید میاں نے رسم افتتاح والے خطبہ کا مطبوعہ نسخہ بھیجا ہے۔ چھپائی فی الجملہ اچھی ہے۔ آپ کی سب کتابیں کم سے کم ایسی چھپنی چاہئیں۔ درد سے متعلق آپ نے جو لکھا ہے غالباً ایسا ہی تھا۔ اکثر نیک لوگ اس چکر میں پڑ جاتے ہیں۔ نیکی اور تقدس میں غلو کے ساتھ Identification کی موت آ جاتی ہے۔ یہ کیا کم خاکساری ہے کہ انہوں نے امام حسن عسکری سے پہلے لوگوں کو بخش دیا۔ اور اگر کسی قول کے امید افزا ہونے سے اس کی صحت کا گمان ہو سکے تو ان کا یہ قول بہت صحیح معلوم ہوتا ہے کہ ان کا سلسلہ خاتم السلاسل ہے کسی اور سلسلے کی گنجائش نہیں۔ کم سے کم ایک طرف سے تو چھٹی ہوئی!

ادارہ اور اس کے مجوزہ کاموں کے متعلق آپ کے نوٹ کا منتظر رہوں گا۔ والسلام

مخلص ذاکر حسین

(۸)

راج بھون - رانچی
۲۳ اگست ۱۹۶۱ء

محب مکرم - تسلیم

دونوں نوازش نامے ملے - دوسرے کا جواب پہلے لکھ دوں - خطاطی کا نمونہ آپ نے بھیجا ہے مجھے ناپسند نہیں ہے، خاصا ہے - لیکن میرا خیال ہے کہ اگر کتاب بہت لمبی نہ ہو تو بجائے ۲۱ کے ۱۵ سطریں رکھی جائیں تو اچھا ہوگا - ایسی حالت میں بین السطور فصل اتنا رہ سکے گا جتنا کہ نمونے میں ہے - جو کتابیں طویل ہوں ان میں ۱۷ سطریں رکھی جا سکتی ہیں - کچھ بہت فرق تو پڑے گا نہیں - سو صفحے کی جگہ کوئی ۱۱۰ صفحے ہو جائیں گے -

اوپر جو ڈو لکیریں ہیں ان میں موٹی لکیر اگر کچھ اور موٹی ہو جائے تو اچھا ہے - لیکن نیچے والی بہت باریک رہے - رنگ کا نمونہ ابھی مکتبہ والوں نے مجھے نہیں بھیجا ہے - کتابت کے نمونے میں مثلاً ہے میخواہم - کیا اسی طرح رکھنے کا قصد ہے یا "می خواہم" ہو جائے گا - بہر حال جو فیصلہ ہو پوری کتاب میں اس کا اہتمام ہو تو بہتر ہے - ایرانی مطبوعات میں تو اب غالباً الگ الگ ہی لکھتے ہیں -

"ہماری زبان" کے سوالات اور ڈاکٹر زبیر کے جواب کے متعلق ذرا یاد نہیں آتا کہ کن امور سے متعلق ہیں - حافظہ جواب دیتا جاتا ہے -

"تذکرہ" کے اشعار کے متعلق آپ کو تکلیف دیتا لیکن سوچتا ہوں کہ شعر نقل کرکے بھیجنے ہونگے اور آپ کو اگرچہ زیادہ تر اشعار کے متعلق معلوم ہوگا کہ کس کے ہیں مگر تو بھی بعض کے متعلق تلاش ضروری ہوگی - یہ زحمت کیوں اٹھائیے - قرآن کی آیتوں کے حوالے ہی درست ہو جائیں تو غنیمت ہے!

خدا کرے آپ بخیر ہوں - والسلام

مخلص
ذاکر حسین

(۹)

راج بھون۔ رانچی

۸ اگست ۶۱ء

محب مکرم۔ تسلیم

غالب کے کلیات نظم فارسی کے قدیم ترین موجودہ نسخہ پر آپ کا مضمون بھی ملا اور قاطع برہان کی کتابت کا نمونہ بھی۔ مضمون تو مجلہ علوم اسلامیہ میں پہلے پڑھ چکا تھا۔ اب پھر پڑھا۔ آپ کی ہر تحریر کو پڑھنے سے متعدد گوشے واضح ہو جاتے ہیں۔ یہی اس مضمون کا حال ہے۔ افسوس کہ طباعت میں کہیں کہیں غلطیاں رہ گئی ہیں۔ آرزو صاحب کو پروف پڑھنے کا بہتر اہتمام کرنا چاہئے تھا۔ یوں تو ہماری طباعت میں عبارت پر بوجھ د گزر جائے، مگر ایک علمی پرچہ میں تو صحت کا اہتمام لازم ہے۔ املا میں یک رنگی پیدا کرنے کا اہتمام بھی ضروری ہے۔ مثلاً آپ کے مضمون کے عنوان میں 'قدیمترین' ملا کر لکھا ہے کیا یہی درست ہے ؟ یا مثلاً صفحہ ۱۱ پر (سطر ۲) 'ہمو عدہ' ہے غالباً 'ہم وعدہ' ہوتا تو بہتر تھا۔

اسی طرح قاطع برہان اور کلیات غالب کے مجوزہ صدی ایڈیشن میں یکسانیت کا اہتمام ہو سکتا تو بڑی بات ہوتی۔ کوئی ایک دفعہ کر دے تو دوسرے بھی کوشش کریں۔ مثلاً نمونہ کے صفحہ کی پہلی سطر ہی میں 'میخواہم' ہے، یہی رہنا چاہئے یا 'می خواہم' ہونا چاہئے۔ اسی طرح بینوائی۔ بیجا وغیرہ کا حال ہے۔ نمونہ کا خط اچھا ہے۔ لیکن کیا آپ اس کا اہتمام چاہیں گے کہ الفاظ ذرا الگ الگ ہوں جیسے ٹائپ کی طباعت میں ہوتے ہیں ؟ دوسرے کا اور ے کا فرق رکھئے گا یا نہیں ؟ ایرانی تو نہیں رکھتے، لیکن ہندوستان میں اور شاید افغانستان اور وسطی ایشیا میں تو تلفظ میں بھی اور تحریر میں بھی فرق کرتے ہیں۔ بہر حال جو اصول آپ پسند کریں اس پر تمام کتابوں میں یکساں عمل ہونا چاہئے۔ میں سمجھتا ہوں کہ آفسٹ کی چھپائی کے لئے کاتب تو اس سے بڑی تقطیع پر لکھے گا اور فوٹو سے اسے چھوٹا کیا جائے گا۔ اگر ایسا ہوگا تو خط بہتر دکھائی دے گا۔ عیب دب جائیں گے۔ ۲۱ اور ۱۹ سطر کے متعلق میں نے جو لکھا تھا اس نمونہ کو دیکھ کر اس پر اصرار کرنے کو جی نہیں چاہتا کیونکہ

جیسا مناسب سمجھیں۔ نمونہ میں غلطیاں ہیں۔ پروف کو کئی کئی بار پڑھوا لیجئے گا۔ امید ہے کہ اب کتابت اور طباعت کا کام جلد ہی شروع ہو جائے گا۔ والسلام

مخلص
ذاکر حسین

(۱۰)

راج بھون۔ رانچی
۱۶راگست ۱۹۶۱ء

محبی قاضی صاحب تسلیم

نوازش نامے ملے۔ کاغذ کے نمونے بھی آئے تھے۔ کاغذ دونوں اچھے تھے۔ ظاہر ہے کہ جو گراں تھا وہ بہتر تھا لیکن وہ مجھے موٹا بہت معلوم ہوا۔ معلوم نہیں کہ کتاب کے اوراق کے لئے مناسب ہو یا نہ ہو۔ میں نے تاباں صاحب کو لکھ دیا ہے کہ کاغذ دونوں اچھے ہیں، اگراں بہتر ہے مگر موٹا زیادہ ہے، اگر وہ اپنے تجربے سے اندازہ لگا سکیں کہ کتاب میں کیسا رہے گا تو اس کو منتخب کریں ورنہ دوسرا بھی برا نہیں ہے۔ قاطع برہان کے ۵۰۰ نسخے ہی چھپوا لیجے تو برا نہیں۔ غالباً اس کی مانگ زیادہ نہ ہوگی۔ خدا کرے آپ بخیر ہوں نورالدین صاحب سے میرا سلام کہیے۔

مخلص
ذاکر حسین

ہاں! ذرا اطمینان کر لیجے کہ اکاؤنٹنٹ صاحب سے پھر تو سہو نہیں ہوا؟!
ذاکر حسین

(۱۱)

RAJ BHAVAN
PATNA

۲۱راکتوبر ۱۹۶۱ء

محبی ودود صاحب۔ تسلیم

نوازش نامہ ملا شکریہ!
ضرور کھانا کھلائیے۔ لیکن ابھی کچھ دن تک بہت پھنسا ہوا ہوں۔ ۲۵ر کو دہلی جا رہا ہوں۔

۲۰ نومبر کو واپسی ہوگی۔ پھر ۲۶ کو ... نظریہ جاتا ہے۔ وہاں سے کوئمبٹور ... ہم اٹھ ... واپسی ہوگی
آپ اگر ۱۸ کو (بروز شنبہ) کھانا رکھ لیں تو بہت اچھا ہو۔ یہ دن اور تاریخ کسی نجومی سے پوچھ
کر نہیں رکھی ہے۔ اس لئے اگر آپ کو پسند نہ ہو تو اس کے بعد کوئی تاریخ ہو سکتی ہے۔ اپنے
فیصلے سے شروع نومبر تک مطلع فرما دیں۔

تذکرہ کے پہلے ایڈیشن، دوسرے ایڈیشن اور امتیاز خاں صاحب کے محمد نسخہ میں جو
کچھ شبہ نظر آتے ہیں، وہ لکھتا ہوں۔ اپنی رائے سے مطلع فرمائیں۔ چاہیے تو نسخہ پہلے دیکھ لیتا۔
اس ... پریس والا نسخہ اس دفعہ ساہتیہ اکادمی کو دینے کے لئے ساتھ لے جا رہا ہوں۔ ۲۴ کو دہلی
میں ... ہوں۔ اگر یہاں جواب ۲۴ کی شام تک نہ بھیجا جا سکے تو پھر دہلی، راج بھون کے پتہ پر
بھیج دیں۔ امید ہے کہ جلسے سے پہلے مجھے مل جائے گا۔ نہ ملا تو پھر بعد میں بحث اٹھا سکتا ہوں۔ وہ
شعر یہ ہیں:

نہ بیٹھیں نہ ہوں قتل انصاف یہ ہے — کہ ہم خود بدآموز قاتل ہوئے ہیں

من از فریب تجارت (امارت) گدا شدم ورنہ — ہزار گنج بہ ویرانۂ دل افتادست

بیا کہ رونق ایں کارخانہ (کارگاہ) کم نشود — بزہد ہمچو توئی یا بہ فسق ہمچو منے

تا بغایت ما ہنر پنداشتیم — عاشقی ہم ننگ و بار بردوات

آنکس کہ زغوغا نہ رہد واے برو — بر خلق جہان دل بنہد واے برو

در دست فقیر نیست چیزے جز وقت — آں نیز گر از دست رود واے برو

فقط

والسلام
مخلص
ذاکر حسین



RAJ BHAVAN
PATNA
۲ر نومبر ۶۱ء

مجی قاضی صاحب۔ تسلیم۔
نوازش نامہ ملا۔ شکریہ۔
میں ابھی سفر سے واپس آیا ہوں۔ اسلئے پہلے خط کا جواب بروقت نہ دے سکا۔

۱۰ نومبر ٹھیک ہے۔ نالۂ عندلیب اور درد کے چاروں رسائل میں خرید لوں گا۔ کیا قیمت پیشگی بھیجنی ہوگی۔ وہ چاہیں تو بذریعہ وی۔ پی مجھے بھیج دیں۔ یا آپ کے پاس بھیجیں میں قیمت آپ کو دے دوں۔ بہرحال کتابیں حاصل کر دیجئے!

اشعار کے متعلق آپ کی رائے کا شکریہ۔

وہ جو "نہ پیش" والا مصرعہ ہے، اس کا مطلب کیا ہے؟ ملاقات کے وقت پوچھ لوں گا۔ ربانی ملے تھے۔ کتابت کئے ہوئے کئی صفحے دکھلائے اور بعض امور کے متعلق مشورہ بھی کیا۔ املا میں آپ کی ہدایت کی پابندی کر رہے ہیں۔ لیکن بعض جگہ معاملہ میری سمجھ میں نہیں آیا مثلاً پہلے ہی سطر پر دوسرے اور چوتھے مصرعے کے آخر میں ایک ہی چیز دو طرح درج ہے۔ شاید می دانی اور میدانی ہے یا اسی قسم کی کوئی اور چیز جو ٹھیک یاد نہیں رہی۔

ایک اور سوال لفظ کا نقطہ ہوتا ہے۔ یا لفظ کے ایک حصہ کا دوسرے حصہ پر کئی سطروں کے آخر میں ایسا ہوا ہے کہ کسی حصہ کو دوسرے حصہ پر چڑھا کر لکھنا پڑتا ہے ورنہ ساری سطر کا بین الالفاظ فاصلہ متاثر ہوتا ہے۔ ہر پیراے اور ہر مصرعہ سے پہلے ایک خط ــــ کی ہدایت سے بھی کچھ مشکلیں پیدا ہوتی ہیں، مثلاً اس خط کے طول کی۔ میں نے رائے دی ہے کہ ایک مقررہ طول ہر حالت میں ہو۔ اور یہ خط بھی اسی رنگ میں ہو، جو اوپر والے دو خطوں کا ہوگا۔ ان خطوں کے لئے میں نے رنگ سیپیا بتایا ہے۔ وہ آپ کے پاس عنقریب کچھ بھیجیں گے۔ انشاء اللہ ۱۸ کو اس پر گفتگو بالمشافہ ہو جائے گی۔ قاضی سعید آج آنے والے تھے نہ آسکے۔ خدا کرے اچھے ہوں۔ والسلام

مخلص: ذاکر حسین

(۱۳)

BIHAR GOVERNOR'S CAMP

پٹنہ ۵ر دسمبر ۱۹۶۱ء

مجی ودود صاحب! تسلیم

نوازش نامہ ملا یاد فرمائی کا شکریہ!

نالۂ عندلیب اور درد کے رسائل بھی ملے۔ اچھی حالت میں ہیں۔ بہت شکریہ کہ آپنے

منگا دے - چک ملفوف ہے - آپ انہیں بھیج دیں - تاباں صاحب کا ایک خط آیا تھا جس میں انہوں نے یقین دلایا ہے کہ کاتب صرف آپ کی کتاب لکھ رہا ہے کوئی دوسری کتاب نہیں لکھوائی جا رہی ہے - مگر یہ غالباً آپ کے ڈر سے لکھا تھا - ڈراتے رہئے اور اپنا کام کرا لیجئے - تب خوف ہونے دیجئے کہ غفلت کہیں نہ اتنا ڈرا دے کہ سہم جائیں -

"تحقیق" خاصی وزنی چیز ہے - باوجود اختصار - سرورق بہت اچھا چھپا ہے، مگر متن اچھا نہیں ہے - لیکن فی الجملہ چیز اچھی ہے -

صفیہ اور ان کا بچہ دونوں خیریت سے ہیں - صفیہ سلام عرض کرتی ہیں، بچہ ابھی کچھ عرض نہیں کر سکتا۔

مخلص
ذاکر حسین

(۱۴)

پٹنہ
۲۰ ر دسمبر ۱۹۶۱ء

مجی قاضی صاحب - تسلیم

نوازش نامہ ملا - یاد فرمائی کا شکریہ - سوائے اس خط کے جو آپ کو واپس مل گیا ہے باقی سب چیزیں پہنچ گئیں - سعید میاں کا خط اور حلوے کا سب سے چھوٹا پیکٹ بھٹناگر صاحب کو ملا - حبشی حلوے اور پیڑ لینے کے دو بڑے بڑے پیکٹ مجھے ملے - صفیہ کو بتا دوں گا کہ یہ ان کے تھے - اس وقت تک تو انہیں بھی اس میں سے ہم سب کو ساتھ ساتھ حصہ ملتا رہا ہے ابھی کچھ باقی ہے یہ وہ چاہیں گی تو اوروں وہ بھی اس بقیہ میں حصہ دار بنائیں گی - خدا کرے آپ بخیر ہوں - والسلام -

مخلص - ذاکر حسین

صفیہ آپ کی شفقت کا دل سے شکریہ ادا کرتی ہیں - اور ان کی چھوٹی سی بہت ذہین صاحبزادی رابعہ کو بھی اصرار ہے کہ میرا شکریہ بھی لکھ دو - انہیں اپنے حصے سے زیادہ حصہ ملتا رہا ہے!

ذاکر حسین

(۱۵)

……… وہ مہر علی : آغا علی مہر (پیلا) حاتم علی مہر والا معاملہ تو رہ ہی گیا! جو کتاب مجھے اب ملی ہے اس میں کہیں شاعر کا نام نہیں ہے۔ تخلص مہر ہے۔ مالک کا خیال ہے کہ مہر علی مہر کی ہے۔ یہ تھے یا نہیں تھے اس کا غالباً انہیں علم نہیں ہے۔ مہر تخلص ان کے نزدیک ان کے خیال کے لیے کافی ہوگا! کچھ شعر نقل کرتا ہوں۔

قصر فردوس تھا ہیں مکان وطن — حور و غلماں ہیں ساکنان وطن
کیوں نہ ہو تیرہ ہجر میں یہ جسم — ہے وطن جسم میں ہو جان وطن
یہ وطن میں اٹھائے ہیں تیغ — دشت پر ہو گیا گمان وطن

……………………

ہے سیاہی میں فزوں تیرگی شام سے صبح — نظر آتی نہیں دود دل ناکام سے صبح
طرح کی … … … … … … — … … … … … … … …
… پاتی ہے نئے مہر میرے کام سے صبح

ایک عالم ہم نے دیکھا سرخ پوش — … … … … … … … …
… نہ دیکھوں گا کبھی سوئے شفق — … … … … … … … …

بروزم وقت شام در حال خویش — بہر سرے کردم ابتر حال خویش
داغ دارم جلد تن زاں رشک ماہ — ہر شبے گویم بہ اختر حال خویش
درد روز ہجر اگر داری بگو — مہر با خورشید خاور حال خویش

کیا کہوں گا نے میں کیا کیا رنگ پر آتا ہے رقص — کانوں میں گانا تو آنکھوں میں کھبا جاتا ہے رقص
ہے یہ صورت یاد رقص یار کی تاریخ میں — ہر اک محبوب کا وہ ہم کو یاد آتا ہے رقص

... ناقص ہے۔ یوں ختم ہوتا ہے

(کاغذ پھٹا ہوا ہے) ... ... ... طلب و سلام احمد،

متعلق، رشک شاگرد تاریخ مغفور۔

خط بہت طویل ہوگیا ہے۔ معاف فرمائیں۔

ذاکر حسین

(١٦)

BIHAR GOVERNOR'S CAMP

Patna, Jan. 2, 1962

My dear Qazi Saheb,

Ever so many thanks for your kind greetings for the New Year, which I most heartily reciprocate.

With kind regards sincerely Yours

Zakir Husain

QAZI ABDUL WADOOD

IDARA TAHQIQAT-i-URDU

PATNA-4.

(١٧)

VICE-PRESIDENT
INDIA
NEW DELHI

۱۵ جون ۱۹۶۳ء

عزیزم سعید صاحب۔ خدا آپ کو خوش رکھے

میں پچھلے مہینا بھر سفر میں رہا۔ ابھی دو تین دن ہوئے واپس آیا ہوں۔

واپسی پر آپ کا خط ملا اور غالباً تار بھی۔ لیکن اس میں نام کا املا غلط ہونے سے میں ٹھیک سے سمجھ نہیں سکا تھا کہ کس کا دیا ہوا ہے۔ مجھے وہ تار شملہ میں ملا تھا۔ ممکن ہے آپ ہی کا تار رہا ہوگا۔ آموں کی روانگی کی دونوں اطلاع میں مجھے مل گئیں۔ لیکن سُنا ہے کہ ہر آم پر لکھا ہوتا ہے جس کے نصیب کا ہوتا ہے اس کو ملتا ہے۔ آپ کے بھیجے ہوئے آموں پر کسی پر میرا نام نہیں تھا۔ اس لئے میرے دہلی واپس آتے آتے یہاں بال بچے جو اس وقت ماشاء اللہ کافی تعداد میں موجود ہیں سب آموں کو ٹھکانے لگا چکے تھے۔ میری واپسی پر سب نے تعریف بہت کی اور اب شکریہ میں بھی میرے ہم زبان ہیں۔ لیکن آموں کے اچھے بُرے ہونے کی شہادت ان کی ہے میری نہیں۔ آپ نے اپنی محبت میں "مختلف اوقات میں" دوسرے آموں کی بشارت دی ہے۔ انشاء اللہ ان کی خوبی کی تصدیق ذاتی تجربہ کی بنیاد پر کر سکوں گا۔

ہاں۔ اگر آپ جولائی کے دوسرے ہفتہ میں آئیں تو اچھا ہے۔ اس لئے کہ میں جولائی کے پہلے ہفتہ میں باہر جا رہا ہوں اور غالباً ۱۴ یا ۱۵ جولائی کو واپس آؤں گا۔

ایک بات، اور جس کے متعلق بہت دن سے لکھنے کو جی چاہ رہا تھا، لیکن کوتاہ قلمی کی وجہ سے نہ لکھ سکا تھا وہ یہ کہ مجھے دو مغل تصویروں کی بڑی ضرورت ہے۔ دام دے کر خریدنے کو نہ جی چاہتا ہے اور نہ لوگوں کے منہ مانگے دام دے سکتا ہوں۔ پٹنہ ہی ایک ایسی جگہ ہے جہاں شاید تھوڑی بہت کوشش سے وہ تصویریں مل جائیں۔ کچھ نہ کچھ ہدیہ بھی پیش کر دوں گا بشرطیکہ میرے کام کی ہوئیں۔ اگر آپ کے علم میں کہیں سے مل سکیں تو ضرور حاصل کر لیں اور اپنے ساتھ لیتے آئیے۔ الحسن عسکری صاحب کے علم میں بھی کچھ نہ کچھ تصویریں ضرور ہوں گی۔ ان سے سراغ لگا سکیں تو لگائیے۔ ان کا صحیح پتا اس وقت میرے پاس نہیں ہے ورنہ خود ان کو خط لکھتا۔ اگر آپ کسی وجہ سے ان سے نہ پوچھ سکیں تو ان کا پتا مجھے بتا دیں۔

بہت خوش ہوں کہ غالب کی پہلی جلد کا کام ودود صاحب نے ختم کر دیا۔ بہت اچھا ہوا۔ اب میں مکتبہ والوں سے تقاضا کرتا رہوں گا۔ جولائی کے دوسرے ہفتہ میں آپ سے ملاقات کا منتظر رہوں گا۔ ودود صاحب سے میرا سلام کہہ دیجئے۔ والسلام

مخلص ذاکر حسین

آموں کا دوسرا پارسل بھی پہنچ گیا اور آم بہت ہی اچھی حالت میں آ گئے۔ بہت بہت شکریہ۔ مگر اب دل کو تصویروں کی لگی ہے! کیسا حریص ہوتا ہے آدمی بھی؟

ذاکر حسین

جناب قاضی محمد سعید صاحب
گولہ دریاپور۔ پٹنہ۔ ۴ (بہار)

(۱۸)

VICE - PRESIDENT
INDIA
NEW - DELHI. ۱۷ اگست ۶۴

محب مکرم! تسلیم

نوازش نامہ ملا۔ تار بروقت مل گیا تھا اور آموں کا پارسل صحیح حالت میں اسٹیشن سے پہنچ گیا۔ اس بار تو آم بہت کم ہوئے اور اس زمانہ میں تو فصل ختم ہی ہو چکی تھی اس لئے ان آموں نے بڑا مزا دیا۔ بچوں نے خوش ہو ہو کر کھائے اور آپ کا تذکرہ رہا۔ میں بھی باوجود اپنے ذیابیطس کے اس نیک کام میں شریک رہا۔

احمد للہ کہ قاطع برہان و رسائل متعلقہ کا متن طبع ہو گیا۔ افسوس ہے کہ باوجود آپ کی کاوش کے غلطیاں رہ گئیں۔ مگر اسے نوشتۂ تقدیر جان کر صبر کرنے کے سوا چارہ کیا ہے۔ بہرحال بہت سی اور کتابوں سے زیادہ صحیح ہو گی۔ اب دوسری جلد کا کام شروع کر دیجئے۔ ۱۹۶۹ء قریب آتا جاتا ہے۔ آج کل نیند کم آتی ہے۔ اسلئے رات میں کام کرتا ہوں۔ یہ خط کوئی چار بجے صبح لکھا تھا۔ خط بھیجنے سے پہلے یہ اطلاع ملی کہ حکومت نے آپ کو certificate of honour دیا ہے مبارک ہو۔ حق بحقدار رسید۔ خدا کرے آپ بخیر ہوں۔

والسلام
مخلص ذاکر حسین

(۱۹)

VICE PRESIDENT
INDIA
NEW DELHI
مورخہ ۳ مارچ ۱۹۶۵ء

محب مکرم! تسلیم

گرامی نامہ ملا۔ یاد فرمائی کا شکریہ!

تعارف میں کیا لکھوں آپ ہی لکھ دیجئے۔ اگر مجھے مسودہ بھیج دیجئے تو ضروری سمجھوں گا۔ تو کچھ گھٹا بڑھا دوں گا۔ یاد پڑتا ہے کہ جب آپ نے مجھ سے لکھنے کے لئے فرمایا تھا، تو اس وقت بھی میں نے یہی عرض کیا تھا۔

مارچ آگیا۔ آپ بھی آیئے تو ملاقات ہو۔

والسلام
مخلص ذاکر حسین

(۲۰)

VICE PRESIDENT
INDIA
مورخہ ۱۹ اپریل ۱۹۶۶ء

برادرم عبدالودود صاحب! السلام علیکم

کل جسٹس خلیل سے ملاقات ہوئی، تو فرید میاں کے انتقال کی حسرت ناک خبر انہوں نے سنائی۔ اس کے بعد آپ کا غم فزا نامہ ملا جس سے اس کی تصدیق ہوگئی۔ کیا کہوں کیسا رنج ہوا۔ عزیزوں کی موت بہر حال پسماندوں کو دکھ دیتی ہے۔ مگر یہ جوانی کی موت اور ایسے ہونہار نوجوان کی موت غضب ہے۔ لیکن اس واقعہ کی محتم قطعیت کے سامنے سوائے صبر کے کیا چارہ ہے۔ خدا مرحوم کو اپنے جوار رحمت میں جگہ دے۔ اور آپ سب کو صبر کی توفیق عطا فرمائے۔

شریک غم
ذاکر حسین

یہ خط عزیزہ سعیدہ کے لئے بھی متصور ہو۔ انہیں دکھا دیجئے۔

(۲۱)

RASHTRAPATI BHAVAN
NEW DELHI. 4

مورخہ ۱۳ر اکتوبر ۱۹۶۷ء

محب مکرم۔ تسلیم

آپ کا نوازش نامہ بہت دن ہوئے ملا تھا۔ معاف کیجیے کہ رسید بھیجنے میں دیر ہوئی۔ غالب سینٹنری کا کام معلوم نہیں کس منزل میں ہے۔ میں تجسس نہیں کرتا۔ کچھ طبیعت ایسی ہو گئی کہ بقول ایک انگریز مصنف کے

Which I cannot love I pass by!

ڈاکٹر اقبال حسین صاحب نے دو تصویروں کے پرنٹ مجھے بھیجے تھے مگر وہ مجھے کچھ پسند نہیں آئے۔ غالباً تصویر بنانے میں کوئی خرابی ہوئی ہے۔ بہرحال ادھر سے [illegible] اب دل ہٹا لیا ہے۔ اس لئے آپ ان سے کچھ نہ کہیے۔ میں خود ہی شکریہ کا خط لکھ دوں گا۔

شمع بمبئی میں ہے اور سنا ہے کہ مخمصے میں مبتلا ہے۔ بڑی کم گوئی ہے۔ [illegible] بچی کے زمانے ہیں۔ مگر غالباً دل پر بہت کچھ جھیلنی ہوگی۔

خدا کرے آپ بخیر ہوں۔ سعید کیسے ہیں۔ والسلام

مخلص [illegible] ذاکر حسین

# ڈاکٹر یوسف حسین خان

## (۱)

Pro-Vise- Chancellor's Office.

MUSLIM UNIVERSITY.

ALIGARH

۱۳ فروری ۶۰ء

مجی ودود صاحب ۔ مزاج گرامی

ممنون ہوں گا اگر آپ کل (۱۴ جنوری) شب کا کھانا میرے ساتھ تناول فرمائیں۔ براہ کرم حامل رقعہ کے ذریعہ مطلع فرمایئے کہ آپ تشریف لا سکیں گے یا نہیں۔ تاکہ دوسرے احباب کو بھی اطلاع دے دوں۔

والسلام

یوسف حسین خاں

## (۲)

۱۶ مارچ ۶۰ء

مجی ودود صاحب مزاج گرامی

"فکر و نظر" کا پہلا شمارہ ارسال خدمت کیا جا چکا ہے۔ امید ہے کہ پہنچا ہوگا۔ آپ کا غالب والا مضمون اپریل کے شمارہ میں شائع ہو رہا ہے۔ اس کے پروف ڈاکٹر مختار الدین احمد آرزو اور ڈاکٹر نذیر احمد صاحب نے دیکھے ہیں۔

امید ہے کہ آپ جولائی کے شمارہ کے لئے بھی کوئی مضمون ارسال فرمائیں گے۔

آپ نے جس امر کے متعلق دریافت فرمایا ہے میں نے سرور صاحب سے اس کی نسبت دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ انہوں نے جو تجویز پیش کی تھی وہ انہیں کی تھی۔ اس کے

متعلق وائس چانسلر صاحب سے انہوں نے ابھی کوئی گفتگو نہیں کی ہے۔

چند ایسے اہل قلم ہیں ان میں سے جن سے آپ مناسب سمجھیں "فکر و نظر" کے لئے مضمون کی فرمائش کر دیجیے یا مجھے مطلع فرمائیے کہ اس ضمن میں کن کن اصحاب کو لکھوں۔

امید ہے کہ مزاج بخیر ہوگا۔ فقط

یوسف حسین خاں

(۳)

مکرمی تسلیم

فارسی سلیکشن کمیٹی کی تاریخ ۲۲ ستمبر مقرر ہوئی جس میں آپ کی شرکت بہت ضروری ہے۔ درد کی "علم الکتاب" پر جو آپ مضمون لکھ رہے ہیں وہ جب تیار ہو جائے تو "فکر و نظر" کے لئے ضرور بھیج دیجیے گا۔ اگر مضمون بڑا ہو جائے تو بھی کوئی مضائقہ نہیں۔ اسے کئی نمبروں میں شائع کیا جا سکتا ہے۔

"علم الکتاب" کافی عرصہ ہوا جب میں نے پڑھی تھی۔ ہندوستان میں تصوف کے متعلق جو تصورات پیش کئے گئے ہیں ان میں میرے خیال میں اس کتاب کا مقام بہت اونچا ہے۔ اس کے مباحث مجھے عام ڈگر سے ذرا ہٹ کر نظر آئے۔ درد کی عربی اور فارسی دونوں زبانوں میں قادر الکلامی بھی قابل داد ہے۔

خواجہ درد کے والد کی کتاب "نالۂ عندلیب" بھی پڑھنے کے لائق ہے۔ اس کا انداز بیان تمثیلی ہے اور تصوف کے نکات کو در حدیث دیگراں بیان کیا ہے۔ درد نے بھی اپنے والد کے خیالات سے خوشہ چینی کی ہے۔

دیوان نومی والا مضمون مل گیا ہے جس کے متعلق میں آپ کو مطلع کر چکا ہوں۔

امید ہے کہ مزاج بخیر ہوگا۔

مخلص

یوسف حسین خاں

۲۰ر اگست ۶۰ء

(۴)

مجی مزاج گرامی

پروفیسر فارسی کے متعلق جو سیلیکشن کمیٹی کا جلسہ مقرر ہوا تھا وہ ملتوی کردیا گیا ہے اس لئے کہ ڈاکٹر نظام الدین ماسکو کی اورینٹل کانفرنس میں شرکت کے لئے گئے ہوئے ہیں اس لئے وہ نہیں آسکیں گے۔ دوسرے ڈاکٹر ہادی حسن صاحب کو اس ماہ کے آخر میں کسی کام سے حیدرآباد جانا ہے۔ اب جو تاریخ مقرر ہوگی اس کی اطلاع آپ کو کافی عرصہ قبل دی جائے گی تاکہ آپ کی شرکت آسانی سے ہوسکے۔ میں سمجھتا ہوں کہ آئندہ تاریخ ستمبر کے دوسرے یا تیسرے ہفتہ میں مقرر ہوگی۔ اس کمیٹی میں آپ کی شرکت بہت ضروری ہے۔

دیوان نومی پر آپ کے مضمون کا انتظار رہے گا۔ اس نمبر کے تمام مضامین پریس کو چند روز ہوئے بھیجے جا چکے ہیں۔ اس کے بعد والے نمبر میں یہ مضمون شامل کیا جائے گا۔

آئندہ جب آپ سیلیکشن کمیٹی میں شرکت کے لئے علیگڑھ تشریف لائیں گے تو انشاء اللہ ملاقات ہوگی۔

فقط یوسف حسین خاں

(۵)

۶- مولانا آزاد روڈ - نئی دہلی
۱۵ر جون ۶۶ء

مجی ودود صاحب تسلیم

آپ کا خط پہنچا۔ ذاکر صاحب کی طبیعت اب ٹھیک ہے۔ بیچ میں تکان محسوس کر رہے تھے اس لئے ڈاکٹروں نے چند روز مکمل آرام لینے کا مشورہ دیا۔ بحمداللہ اب طبیعت ٹھیک ہے مل رہے ہیں اور باہر جا رہے ہیں۔ ان کا قصد افغانستان جانے کا ہے۔ آپ نے شاعروں کے متعلق نوٹ بھیجنے کا وعدہ کیا تھا اب وہ نوٹ انہیں جلد بھیج دیجیے ایک روز اس کی نسبت ذکر فرما رہے تھے۔

"نذر ذاکر" کے لئے اگر آپ مناسب سمجھیں تو "تحفۃ الہند" پر مضمون دیجیے۔

موضوع کے اعتبار سے مفید ہوگا۔ بہر نوع مضمون کے موضوع کا انتخاب آپ پر ہے۔

آپ کی کتاب کے نام کے متعلق اس روز کافی گفتگو ہوئی۔ جو فیصلہ ہوا وہ ابھی تک دل میں کھٹکتا ہے۔ میں اس کے متعلق سوچتا رہا ہوں۔ ایک تجویز یہ ہے:

"سلسلۂ اشاعت تصانیف غالب،

بریادگار تقریب صد سالہ"

"تقریب" کا لفظ پیدائش اور موت دونوں پر حاوی ہے۔ آپ کا کیا خیال ہے؟ سلسلہ کا لفظ حیدرآباد میں اس قسم کی اشاعت کے لئے مستعمل رہا ہے۔ مثلاً سلسلۂ آصفیہ، سلسلۂ نصاب تعلیمی جامعہ عثمانیہ (دارالترجمہ کی مطبوعات کے سرورق پر لکھا ہوتا تھا)

اگر یہ نام پسند آئے تو مالک رام صاحب کو لکھ دیجئے گا۔ ورنہ جانے دیجئے۔

امید کہ آپ بخیر ہوں گے۔

فقط

یوسف حسین خاں

(۶)

۴ ستمبر ۶۶ء

مجی وودود صاحب۔ تسلیم

پچھلے دنوں غالب پر متعدد کتابیں پڑھنے کا اتفاق ہوا۔ چند سوال دل میں پیدا ہوئے جن کے جواب آپ ہی سے مل سکیں گے جو تشفی بخش ہوں گے۔

(۱) غالب شاعر اعلیٰ درجے کے تھے لیکن مورخ تو تھے نہیں۔ اپنے دادا قوقان بیگ خاں کی نسبت لکھا ہے کہ وہ شاہ عالم کے عہد میں ہندوستان آئے تھے۔ اس کے ساتھ یہ لکھا ہے کہ پہلے لاہور میں معین الملک کی ملازمت میں کچھ عرصہ رہنے کے بعد دہلی آئے۔ معین الملک کا انتقال ۱۷۵۳ء میں ہو گیا تھا۔ اور شاہ عالم کی حکومت کا آغاز ۱۷۵۹ء میں ہوا۔ یہ غلطی قہر اور مالک رام نے بتائی ہے۔ سوال یہ ہے اپنے سے اتنے قریبی زمانے کے متعلق جب وہ تاریخی صحت کا خیال نہیں رکھتے تو سیکڑوں ہزاروں سال پہلے کی تاریخ کو کیا کچھ خیالی پیکر نہ بنائے ہوں گے فرحت اللہ بیگ نے جو

حاجی خواجہ یا خواجہ حاجی کے خاندان کے ایک فرد تھے اپنے مضمون میں یہ ثابت کیا ہے کہ خواجہ حاجی اور غالب کے اجداد کا سلسلہ کچھ پیڑھیوں اوپر جا کر مل جاتا تھا۔ خواجہ حاجی چونکہ ان کی مقررہ پنشن میں شریک کر دئے گئے تھے اس لئے انہوں نے اپنے خطوط میں اور دوسری تحریروں میں یہ کہنا شروع کیا کہ ان کے خاندان کے . . . یا ملازم تھے۔ لیکن کچھ عرصے بعد جب پنشن کا قضیہ ختم ہو گیا اور غالب کو اپنی ناکامی پر صبر آ گیا تو آہستہ آہستہ تلخی سب کم ہوتی گئی۔ چنانچہ خواجہ حاجی کے بیٹے خواجہ امان کو انہوں نے اپنا بھتیجا کہا ہے اور ان کے بیٹے راقم کو اپنا شاگرد بنایا۔ اسطرح جو تلخی مقدمے کی وجہ سے پیدا ہوئی تھی وہ جاتی رہی۔ فرحت اللہ بیگ کا کہنا ہے کہ ترسم خاں اور رستم خاں دونوں بھائی قندہار میں رہتے تھے۔ وہاں سے یہ دونوں لاہور آئے یا ان کے اخلاف لاہور آئے۔ ممکن ہے کہ غالب کے دادا کا نام قوقان بیگ ہی ہو یا ممکن ہے کہ یہ بھی اختراع ہو لیکن ان کے اور خواجہ حاجی کے خاندان میں قرابت داری کا اوپر کی پیڑھیوں میں بھی کوئی تسمہ لگا نہ ہے۔ قندہار کی آبادی ہے۔ وہاں ازبک اور افغان دونوں دوش بدوش بستے ہیں۔ ترکی اور فارسی دونوں کا چلن ہے۔ شادی بیاہ بھی ان میں ہوتا ہوگا۔ زیادہ تر ازبک لوگ ازبکوں میں اور افغان افغانوں میں شادی کرتے ہوں گے۔ اگر ان روایات کو مان لیا جائے جو فرحت اللہ بیگ اور رفیق بیگ کے خاندان میں چلی آ رہی ہیں تو اس کا امکان ہے کہ غالب کے دادا بجائے سمرقند کے قندھار سے لاہور وارد ہوئے ہوں۔ یہ ہو سکتا ہے کہ اصل میں یہ خاندان سمرقندی کا رہنے والا ہو لیکن عرصے سے قندہار میں بس گیا ہو۔ پھر قندہار چونکہ ترکستان کی سرحد کے قریب ہے اس لئے سمرقند سے آنا جانا برابر رہتا ہوگا اور پہلے تو یہ دونوں شہر ایک ہی خان کی ماتحتی میں ہوتے اس لئے جو . . . بعد اب ہے اس زمانے میں نہ رہا ہوگا۔

(۲) غالب کے دادا کا نام قوقان بیگ کہاں تک صحیح ہے؟ کیا کوئی سند اس کے متعلق ملتی ہے؟

(۳) آپ نے لکھا ہے کہ اگر فرحت اللہ بیگ کے نظریے کو مان لیا جائے تو ایک پیڑھی غائب ہو جاتی ہے۔ میں سمجھتا ہوں اس کا انحصار حساب لگانے پر ہے۔ ترسم خاں اور رستم خاں دونوں بھائی ممکن ہے غالب کے پردادا یا مکڑ دادا ہوں۔ ان کے دادا قوقان بیگ خاں کو مان بھی لیا جائے تو بھی فرحت اللہ بیگ کے نظریے میں کوئی قباحت نظر نہیں آتی۔ ممکن ہے کہ وہ ترسم خاں کے پوتے ہوں۔

میں غالب پر کچھ لکھنا چاہتا ہوں۔ آپ کا مضمون "غالب محقق کی حیثیت سے" پڑھا۔ واقعی

آپ نے تحقیق کا حق ادا کیا ہے۔ مالک رام کہہ رہے تھے کہ آپ نے ایک مضمون "غالب کی راست گفتاری" لکھا ہے۔ ممکن ہے عنوان یہ نہ ہو اس سے ملتا جلتا ہو۔ اگر یہ مضمون آپ مجھے بھیج دیں تو ممنون ہوں گا پڑھنے کے بعد ضرور واپس کر دوں گا۔

امید ہے کہ آپ بخیریت ہوں گے۔

فقط
یوسف حسین خاں

(۷)

۱ر جنوری ۶۶ء

مجی۔ تسلیم

آپ کے خط کا شکریہ۔ آپ کے فرمانے کے بموجب میں نے منظر جمیلی صاحب کی نسبت ذاکر صاحب سے تذکرہ کیا تھا۔ انہوں نے اس پر کچھ فرمایا تھا مگر خاموش رہے۔ مناسب ہوگا اگر آپ بھی انہیں لکھ دیں۔ وہ عنقریب پٹنہ تشریف لانے والے ہیں۔ وہاں گفتگو کر لیجے گا۔

ڈاکٹر تارا چند صاحب کا اصرار تھا کہ "انڈو ایران سوسائٹی" کا سکریٹری ہونا قبول کر لو۔ میں نے ہر چند کہا کہ میرا کچھ ٹھیک نہیں دہلی میں رہوں یا نہ رہوں۔ جب ان کا اصرار زیادہ ہوا تو میں نے سکریٹری ہونا منظور کر لیا ہے۔ مسز گوپال سنگھ جائنٹ سکریٹری اور مسٹر مستارا ٹریژرر منتخب ہوئے ہیں۔ یہ دونوں ہمت والے ہیں اس لئے امید ہے کہ ان کی مدد سے کام ٹھیک چلے گا۔ اس مہینے کے آخری ہفتے میں فنکشن کرنے کا قصد ہے۔ ابھی پروگرام طے نہیں ہوا ہے۔

سید صاحب نے ٹیلیفون کیا تھا کہ وہ تشریف لا رہے ہیں۔ میں ان کا انتظار ہی کرتا رہا۔ نہ معلوم کیوں نہ آسکے۔ مجھے اس کا علم نہ تھا کہ وہ کہاں ٹھیرے ہوئے ہیں ورنہ خود ملنے جاتا۔ امید ہے کہ آپ بخیر ہوں گے۔

فقط
یوسف حسین خاں

Indian Institute of Advanced Study
Simla 5 (H.P.)

(۸)

۴ر اپریل ۶۹ء

مکرمی قاضی صاحب آداب و تسلیمات

میں ۲ر اپریل کو شملہ پہنچ گیا ہوں۔ جیسا کہ میں نے آپ سے ذکر کیا تھا میں نادر کے مضامین کی

طباعت کے لئے کمیٹی نے جو رقم منظور کی تھی، وہ مجھے نہیں ملی۔ مارچ کے آخری ہفتے میں اور اس سے قبل میں نے متعدد مرتبہ ہزراتی صاحب کو ٹیلیفون کیا کہ وہ زیدی صاحب سے کہہ کر یہاں سے چیک حاصل کر کے مجھے بھیج دیں لیکن یکم اپریل تک اس میں کامیابی نہیں ہوئی۔ زیدی صاحب محرم کے لئے اپنے وطن چلے گئے تھے۔ لیکن محرم سے قبل وہ دہلی میں تھے۔ اس وقت چیک کیوں نہیں لیا گیا، اس کا کوئی جواب نہیں ملا۔

خلیل عباس عباسی صاحب یکم اپریل کی صبح کو میرے یہاں تشریف لائے تھے۔ انہوں نے کتابت کا کام شروع کر دیا ہے اور کمپوزنگ بھی شروع کرا دیا ہوگا۔ میں نے انہیں اپنے پاس سے ایک ہزار روپے دے دیے ہیں تاکہ کام میں رکاوٹ نہ پیدا ہو۔ انہیں اس ضمن میں زیر بار کرنا مجھے اچھا نہیں لگا۔ کل فخرالدین علی احمد صاحب کو میں نے لکھا ہے کہ چونکہ یکم اپریل تک مجھے چیک نہیں ملا اس لئے مجبوراً اپنے پاس سے ایک ہزار کی رقم دے دی ہے۔ میں نے انہیں یہ بھی لکھا ہے کہ براہ کرم ہزراتی صاحب یا زیدی صاحب کو ہدایت کریں کہ چیک مجھے شملہ کے پتہ پر بذریعہ رجسٹری بھیجا جائے گزشتہ مرتبہ میرا خط انہیں نہیں پہنچا تھا۔ کہیں ایسا نہ ہو کہ یہ خط بھی انہیں نہ ملے۔ اس لئے آپ بھی انہیں اس کی بابت لکھ دیں تو اچھا ہے۔

یہ طے ہوا تھا کہ مجلس عاملہ کا اجلاس اپریل کے آخر میں ہوگا لیکن مجھے یہ مشکل معلوم ہوتا ہے۔ جب کبھی بھی ہو مجھے آپ ضرور مطلع فرما دیجئے گا تاکہ میں دہلی پہنچ جاؤں۔ ۸ مارچ والی مجلس عاملہ کی روئداد مجھے دہلی سے روانہ ہونے کے ایک دن قبل ملی، وہ بھی غالباً فخرالدین علی احمد صاحب کی یاد دہانی کے بعد، ورنہ شاید نہ ملتی۔ کارکردگی کی جو حالت ہے وہ ظاہر ہے۔ اسی لئے مجھے اندیشہ ہے کہ مجلس عام کی جو تاریخ مقرر ہوگی اس کی بھی شاید مجھے براہ راست اطلاع نہ پہنچے اس لئے احتیاطاً بہتر ہوگا اگر آپ مجھے مطلع فرما دیں

یہاں موسم آج کل خوشگوار ہے۔ رات میں لحاف اوڑھنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ دن میں خوب دھوپ رہتی ہے اس لئے سردی کم ہوتی ہے۔

امید ہے کہ آپ بخیر ہوں گے۔

فقط نیاز مند

یوسف حسین خان

(۹)

F.C. Nizamuddin West,
New Delhi-13

۲ جون ۶۹ء

مجی قاضی صاحب تسلیم

آپ کا خط ملا۔ میں بحمداللہ بخیریت ہوں۔ آج رات کی ٹرین سے شملہ جا رہا ہوں۔ میں ذاکر صاحب کے چالیسویں کے لئے ٹھہرا ہوا تھا جو آج صبح ہو گیا۔ ہماری بھابھی صاحبہ کا تمام سامان دوسرے مکان میں منتقل ہو گیا۔ کل صبح وہ بھی چلی جائیں گی۔

میں نے قاضی سجاد حسین اور اوصاف علی سے حکیم صاحب کو پھر لکھوایا ہے۔ ممکن ہے حکیم صاحب کچھ دنوں کے لئے شملہ آئیں تو ان سے تفصیلی گفتگو کروں گا۔ حکیم صاحب اور میں جب ذاکر صاحب سے ملنے گئے تھے تو مرحوم نے خواہش ظاہر کی تھی کہ دونوں ادارے ایک ہو جائیں تو اچھا تھا ورنہ دونوں کمزور رہیں گے۔ اس وقت حکیم صاحب چپ ہو رہے لیکن وہاں سے باہر آ کر مجھ سے کہنے لگے کہ انہوں نے غالب اکیڈمی قائم کرنے سے قبل ذاکر صاحب سے مشورہ کر لیا تھا۔ شاید انہیں اس کا خیال نہیں رہا۔ میں نے کہا انہیں یہ بات یاد تھی لیکن باوجود اس کے انہوں نے اس خواہش کا اظہار کیا اس لئے کہ شروع شروع میں خود انہیں بھی اس کا اندازہ نہ تھا کہ حکومت بنفا تنا بڑا عطیہ دے گی اور اس کے لئے بھی بڑی رقم جمع ہو سکے گی۔ پھر جب میں شملہ جانے سے قبل ۲۰ مارچ کو ذاکر صاحب سے ملا تو بھی انہوں نے کہا کہ دونوں اداروں کو مل کر کام کرنا چاہئے۔ میں نے اب تک یہ بات حکیم صاحب کو نہیں بتلائی۔ لیکن پہلی بات انہیں معلوم ہے اس لئے کہ ذاکر صاحب نے جب اپنی اس خواہش کا اظہار کیا تو اس وقت ان کے ساتھ صرف وہ اور میں تھے۔ شملہ میں جب تفصیلی گفتگو ہوگی تو میں ان سب باتوں کی یاددہانی کروں گا۔ میں نے یہ تمام باتیں اوصاف علی سے انہیں لکھوا دی ہیں۔ کل اوصاف آئے تھے۔ کہتے تھے کہ حکیم صاحب کے رویہ میں تبدیلی محسوس ہوتی ہے۔ میں نے حکیم صاحب کو شملہ آنے اور میرے ساتھ قیام کرنے کی دعوت دے دی ہے۔ اگر وہ تشریف لائے اور اس ضمن میں گفتگو ہوئی تو آپ کو مطلع کروں گا۔

یہاں آج کل گرمی اپنے شباب پر ہے۔ آندھی آنے کے بعد ذرا حدت میں کمی آ جاتی ہے۔ دو روز ہوئے کچھ بوندا باندی بھی ہوئی تھی۔

آپ نے جس اردو اخبار کا ذکر کیا ہے اس نے ذرا قبل از وقت میری علالت کی خبر شائع کر دی تھی۔ معلوم اس خبر کا ماخذ کیا تھا؟ ہمارے یہاں کی بڑی بوڑھیوں کا کہنا ہے کہ اس قسم کی خبریں مبارک ہوتی ہیں۔ اب میں اس کہاوت کی جانچ کروں گا کہ کہاں تک صحیح ہے۔ آپ کی بیگم صاحبہ کی آنکھ کا آپریشن خدا کرے کامیاب رہا ہو۔ آپ نے اپنے صاحبزادے کی خیریت کے متعلق کچھ نہیں لکھا۔ امید ہے کہ وہ اچھے ہوں گے۔ فقط

مخلص

یوسف حسین خاں

(۱۰)

۲۸ مارچ ۷۱ء

محترمی کاظمی صاحب آداب و تسلیمات

آج آپ کا خط ملا۔ یہ معلوم کر کے بیحد مسرت ہوئی کہ اب آپ بفضل الٰہی بالکل صحت مند ہیں لیکن ابھی احتیاط کی ضرورت ہے۔ خاص کر آپ اپنے اوپر ابھی کسی کام کا بار نہ پڑنے دیجیے

مجھے آپ سے پورا اتفاق ہے کہ اگر فخرالدین علی احمد صاحب اپریل کے دوسرے یا تیسرے ہفتے میں انسٹی ٹیوٹ کا اجلاس بلائیں تو مناسب ہے۔ اس کے بعد دہلی کا موسم ناخوشگوار اور تکلیف دہ ہو جاتا ہے اور آپ کا بھوپال سے دہلی تشریف لانا ایسے خراب موسم میں کسی طرح بھی مناسب نہ ہوگا۔ میں نے بھی کچھ روز ہوئے فخرالدین علی احمد صاحب سے اس کی نسبت ذکر کیا ہے۔ آپ بھی لکھ دیں تو اچھا ہے۔ آپ انہیں یہ ضرور تحریر فرما دیں کہ مئی کے مہینے میں آپ کو دہلی تشریف لانے میں زحمت ہوگی۔ اپریل کے بعد اگر جلسہ کیا گیا تو ممکن ہے اور دوسرے احباب بھی شریک نہ ہو سکیں۔ یہاں کا موسم آج کل خوشگوار ہے۔ اپریل بھی اچھا خاصہ ہوتا ہے۔ اس کے بعد گرم گرد آسمان سے چھننی شروع ہو جائے گا۔

میں نے ڈائرکٹر انسٹی ٹیوٹ سے اجازت لے لی ہے کہ ابھی کچھ دنوں دہلی میں کام کروں۔ اپریل کے آخر میں انشاءاللہ شملہ جاؤں گا۔

اچھا خدا حافظ۔ فقط

مخلص

یوسف حسین خاں

(۱۱)

۱۱ر جون ۷۱ء

محترمی قاضی صاحب آداب و تسلیمات

خط ملا۔ میری طبیعت اب پہلے سے بہتر ہے۔ صبح اور شام تھوڑی دیر ٹہلنے بھی جاتا ہوں بلکہ ۱۰ دن ہوا اس سے ڈاکٹر نے اس کی اجازت دے دی ہے ورنہ مہینوں بستر سے اٹھنے کی اجازت نہ ہوتی۔ میری عام صحت خدا کا شکر ہے ٹھیک ہے۔ وزن کم ہونے کی وجہ سے جو کمزوری کا شروع شروع میں محسوس ہوتی تھی وہ بھی اب نہیں ہے۔

آپ بیدل پر ضرور کچھ لکھیں۔ میرا مطالعہ بہت سرسری ہے۔ دیوان بیدل چند ماہ ہوئے پڑھنے کو لایا تھا لیکن علالت کی وجہ سے نہ پڑھ سکا۔ دو ایک صفحہ پڑھنے کی کوشش کی تو کوہ کندن و کاہ برآوردن کی مثل صادق آئی لیکن آئندہ میرا ارادہ ہے کہ بیدل کا دیوان بالاستیعاب پڑھوں گا۔

صائب کا دیوان بھی میں نے ایرانی ثقافتی مرکز سے منگوایا ہے۔ کبھی کبھی اسے بھی پڑھتا ہوں۔

ابسا رجسٹریشن کی کارروائی نہ معلوم کیوں التوا میں ہے؟ آپ شاید زیادہ واقف ہوں گے۔

آپ بھی اپنی صحت کا پورا خیال رکھیں۔ اس عمر میں بڑی احتیاط درکار ہے۔ اچھا خدا حافظ۔ فقط

نیاز کیش

یوسف حسین خاں

(۱۲)

۲۵ر جون ۷۴ء

محترمی قاضی صاحب آداب عرض کرتا ہوں

آپ کی خیریت علی عباس عباسی صاحب سے معلوم ہوتی رہتی ہے۔ خدا کا شکر ہے کہ آپ کی طبیعت ٹھیک ہے۔

میں بھی اچھا ہوں میری عام صحت اب اپنی اصلی حالت پر آگئی ہے۔ ایک آنکھ کے آپریشن کے بعد نظر بھی ٹھیک ہو گئی ہے۔ لکھنے پڑھنے میں سہولت ہو گئی ہے۔ اب میں معمول کے مطابق روزانہ تین میل کا چکر لگا لیتا ہوں اور کسی قسم کا نقصان محسوس نہیں ہوتا۔

آج کل روح اقبال پر پھر ایک دفعہ نظر ڈال رہا ہوں۔ اس کتاب کے چھ ایڈیشن

نکل چکے ہیں اور گزشتہ پانچ سال سے بازار میں نہیں ملتی۔ غالب اکیڈمی کا ساتواں ایڈیشن شائع کر رہی ہے جو صدی کا ایڈیشن ہوگا۔ امید ہے کہ اقبال صدی کی تقریبات سے قبل کتاب چھپ جائے گی۔ اس ایڈیشن کے لئے میں نے کافی ترمیمات کی ہیں۔ آج کل کاغذ ملنے کی دشواری درپیش ہے پھر بھی امید ہے کہ غالب اکیڈمی والے کہیں نہ کہیں کا انتظام کر لیں گے۔

اچھا خدا حافظ۔ نیاز کیش

یوسف حسین خاں

(۱۳)

۱۳ جنوری ۷۷ء

محترمی قاضی صاحب، آداب

آپ کا خط ملا۔ میں نے سہروردی صاحب کو بذریعہ ٹیلیفون تاکید کر دی ہے کہ آپ نے جو کاغذ طلب کئے ہیں وہ فوراً بھیج جائیں۔ چنانچہ وہ آج ضرور بھجوا دیں گے۔

اس کی تشویش ہے کہ آپ کی صحت اب تک ٹھیک نہیں ہوئی ہے۔ اس حالت میں آپکا سفر کرنا مناسب نہیں ہے۔ اب دو صورتیں ہیں۔ یا تو اداراتی کمیٹی کا جلسہ شروع فروری میں رکھا جائے تاکہ مقامی حضرات شرکت کر سکیں۔ یا اگر آپ چاہیں تو وسط جنوری میں پٹنہ میں رکھیں۔ ایگزیکیوٹو کمیٹی کی جس تجویز میں مونگا صاحب کی شرکت کا ذکر ہے وہ میں نے سہروردی صاحب سے ٹیلیفون پر پڑھوا کر سنی۔ اس کا ایک تو یہ مطلب نکلتا ہے آئندہ اداراتی کمیٹی کا جو جلسہ ہو اس میں ان کی شرکت ہو اور دوسرا مطلب یہ بھی نکلتا ہے کہ جب بھی اداراتی کمیٹی کا جلسہ ہو انہیں شرکت کی دعوت دی جائے۔ دونوں میں جو مطلب بھی صحیح سمجھا جائے آئندہ جو جلسہ ہوگا اس میں انہیں شرکت کی دعوت دینا ضروری ہے اس لئے کہ تجویز منظور ہونے کے بعد یہ اداراتی کمیٹی کا پہلا جلسہ ہوگا۔ اس سے پہلے انہوں نے کبھی شرکت نہیں کی اور نہ انہیں کبھی دعوت دی گئی۔ اب جو جلسہ منعقد کیا جائے گا اس میں انہیں بلانا ضروری ہے۔ آپ نے گزشتہ مہینے جب لکھا تھا کہ وسط دسمبر میں پٹنہ میں اجلاس ہو تو میں نے یونس سلیم صاحب سے وہ بات کہی تھی۔ انہوں نے مجبوری کا اظہار کیا تھا۔ میں نے سہروردی صاحب کے ذریعہ مونگا صاحب کو بھی ٹیلیفون کروایا تھا تاکہ معلوم کروں کہ آیا وہ

جاسکیں گے یا نہیں تو انہوں نے بھی معذرت کا اظہار کی تھی۔ اب اگر آپ یہ فیصلہ کرتے ہیں کہ جنوری کے وسط میں پٹنہ میں اجلاس کیا جائے تو بس یہ صورت ممکن ہے کہ تاریخ مقرر کر کے سب ارکان کو اس کی اطلاع دے دی جائے اور صاحب کو بھی اطلاع دے دی جائے۔ جو جا سکے وہ چلا جائے اور جو نہ جا سکے وہ نہ جائے۔ آپ براہ کرم مطلع فرمایئے آپ ان حالات میں کیا فیصلہ کرتے ہیں اس پر عمل کیا جائے گا۔ بہر نوع آپ کی صحت کا لحاظ مقدم ہے۔ یہاں ابھی سخت سردی پڑ رہی ہے لیکن شروع فروری میں موسم بہتر ہو جائے گا۔

ڈرامے کی نسبت بیگم صاحبہ سے جو گفتگو ہوئی تھی وہ میں نے آپ کو من و عن لکھ دی تھی۔ اس کے بعد کوئی گفتگو نہیں ہوئی۔ سہروردی صاحب سے یہ ضرور معلوم ہوا کہ وہ سب سامان* کا جلسہ ہر جنوری کو غالب انسٹی ٹیوٹ میں کر رہی ہیں۔ اس میں کیا طے ہو گا میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔ عید کے روز صاحب سے ملاقات ہوئی۔ بیگم صاحبہ مختلف خواتین سے گفتگو کر رہی تھیں۔ مجھ صرف انہوں نے اتنا بتلایا کہ چونکہ انسٹی ٹیوٹ پر کوئی مالی بار نہیں پڑے گا اس لئے قاضی صاحب کو اعتراض نہیں ہونا چاہئے۔ ڈاکٹر محمد حسن کا میں ذکر کیا تھا کہ پٹنہ گئے ہیں۔ لیکن یہ آخری بات میں نے غلط سمجھا۔ ان کے کہنے کا مطلب شاید یہ تھا کہ جانے والے ہیں۔ میں سمجھا کہ شاید وہ چلے گئے ہیں۔ غالب اکیڈمی کے ایک جلسے میں گزشتہ ہفتہ ڈاکٹر محمد حسن سے ملاقات ہوئی انہوں نے پوچھا کہ آپ پٹنہ ہو آئے تو انہوں نے کہا کہ نہیں میں جانے والا تھا لیکن نہیں جا سکا۔ اب عنقریب جاؤں گا۔ ممکن ہے ڈرامہ کے متعلق وہ بھی آپ سے تفصیلی گفتگو کریں مجھے اس کا علم نہیں کہ آیا بیگم صاحبہ نے ان کے ذریعے سے اس ضمن میں کوئی پیغام بھیجا یا نہیں؟

نورالدین مرحوم کے انتقال کا ہم سبھوں کو افسوس ہے۔ آپ کو یقیناً بڑا صدمہ ہوا ہو گا۔ اس لئے کہ آپ کے قدیم دوست تھے۔ آدمی بڑی خوبیوں کے تھے۔

ادارد کمیٹی کے متعلق آپ جو بھی فیصلہ فرمائیں اس سے مطلع فرمایئے تاکہ آپ کے حسب منشا عمل کیا جائے۔ اگر میری صحت ٹھیک ہوتی تو میں ضرور پٹنہ آتا۔ لیکن موجودہ حالات میں اس کا امکان نظر نہیں آتا۔ یونس سلیم صاحب سے متعلق میں نہیں کہہ سکتا۔ مودی صاحب کی شرکت بھی مشکوک ہے۔

خدا کرے اب آپ روبصحت ہوں — فقط نیازمند

یوسف حسین خان

(۱۴)

یکم اپریل ۷۵ء

محترمی قاضی صاحب، آداب

آپ کا خط ابھی تھوڑی دیر ہوئی ملا۔ میں نے لائبریری کمیٹی کا جلسہ اپنے مکان پر رکھا تھا تاکہ جو کتابیں جمع ہو گئی ہیں ان کے متعلق فیصلہ ہو جائے۔ یہ کتابیں تین چار مہینوں سے پڑی ہوئی تھیں۔ اور ان کے مالک تقاضا کر رہے تھے۔ کمیٹی میں حمیدہ سلطان تشریف لائی تھیں لیکن یونس سلیم نہیں آئے حالانکہ ان سے دریافت کر کے وقت اور دن مقرر کیا تھا۔ بہرنوع کچھ کتابیں قبول اور کچھ رد کر دی گئیں۔ اب یہ معاملہ صاف ہے۔

میرا استعفا ٹرسٹیز کے سامنے پیش کیا جائے گا۔ میری صحت اب ٹھیک ہے۔ اگر ٹرسٹیز متفقہ طور پر فیصلہ کریں گے کہ مجھے استعفا واپس لے لینا چاہئے تو میں ان کی مرضی کے مطابق کروں گا۔ لیکن یہ بات واضح کر دوں گا کہ مجھے ہائی بلڈ پریشر کی شکایت ہے جس کی وجہ سے ڈیڑھ ماہ میں کچھ کام نہ کر سکا۔ اس کا امکان ہے کہ آئندہ بھی یہ صورت پیدا ہو جائے اس لئے کسی دوسرے شخص کو مقرر کر دیں تو اس کا کوئی اندیشہ نہ ہوگا۔

لائبریری کمیٹی . . . تاکہ تمام کتابیں بتائی جا سکیں۔ کئی کئی گھنٹے ہم لوگوں نے کام کیا لیکن مجھے تھکاوٹ نہیں محسوس ہوئی۔ بلڈ پریشر نارمل ہے۔

آج سہروردی آئے تھے۔ میں نے ان سے کہا ہے کہ بذریعہ تار آپ سے معلوم کر لیں کہ آپ کے لئے کونسی تاریخ موزوں ہوگی۔ آپ جو تاریخ فرمائیں گے ایگزیکیٹو کمیٹی کے لئے وہی تاریخ رکھی جائے گی۔ ٹرسٹیز کی میٹنگ کے لئے اب تک مسز رنگ کے پاس سے کوئی اطلاع نہیں آئی۔ میں نے سہروردی صاحب سے کہا ہے کہ ٹیلیفون سے ان کے پرسنل اسسٹنٹ سے معلوم کریں۔

مجھے یہ معلوم ہو کر خوشی ہوئی کہ اب آپ کی طبیعت بہتر ہے۔ فقط — مخلص

یوسف حسین خان

۲۲ر ستمبر ۷۶ء (۱۵)

مکرمی ڈاکٹر بیدار صاحب، تسلیم

آپ کا خط ملا۔ مجھے افسوس ہے کہ قاضی صاحب علیل ہیں اور آج کل اسپتال میں ہیں۔ دعا کرتا ہوں کہ خدا انہیں جلد صحت یاب کرے۔

میں نے چند ہفتے ہوئے قاضی صاحب سے درخواست کی تھی کہ وہ غالب نامہ کی ادارت قبول فرمالیں چنانچہ انہوں نے میری درخواست مان لی اور لکھا کہ وہ مختلف لوگوں سے غالب پر تحقیقی مضامین لکھوا رہے ہیں۔ ظاہر ہے کہ ان کی رہنمائی میں رسالے کے وقار میں کافی اضافہ ہوگا اور وہ اسے حسب منشا نکال سکیں گے۔

اس عرصہ میں ٹرسٹیز کے اجلاس میں جب مختلف ذیلی کمیٹیاں نامزد ہوئیں تو چونکہ ڈاکٹر نذیر احمد جلسے میں موجود تھے، کسی نے ان کا نام غالب نامہ کی مجلس مشاورت کی صدارت کے لئے پیش کیا اور وہ اتفاق رائے سے منظور ہوگیا۔ خود ان کی خواہش کو اس میں دخل نہ تھا۔ میں سمجھتا ہوں کہ وہ صدارت سے بخوشی مستعفی ہو جائیں گے۔ ایسی صورت میں میں قاضی صاحب کا نام بذریعہ گشت ٹرسٹیز سے منظور کروا لوں گا۔ لیکن یہ کارروائی اسی وقت ممکن ہے جب قاضی صاحب آپ کے ذریعے سے مجھے مطلع فرما دیں کہ وہ غالب نامہ کی مجلس مشاورت کی صدارت قبول کرنے کو تیار ہیں۔ مزید کارروائی ان کی منظوری آجانے کے بعد میں کر لوں گا۔

رہا رسالے کی ادارت کا معاملہ تو وہ اسے قبول فرما چکے ہیں۔ وہ رسالے کے سیاہ و سفید کے مالک ہوں گے اور جس نہج پر بھی نکالنا چاہیں گے اس کا انتظام کیا جائے گا۔ ان کے مدیر بننے کی صورت میں کوئی مدیر اعلیٰ نہ ہوگا۔ میں چاہتا تھا کہ یہ سب انتظامی امور مجلس مشاورت کے آئندہ جلسے میں طے ہو جائیں۔ اس وقت مجلس مشاورت میں وہ ہیں، امیں ہو، ڈاکٹر نذیر احمد، ڈاکٹر مسعود حسین خاں اور ظل عباس ہیں۔ قاضی صاحب کو اختیار ہوگا کہ چاہے اس مجلس مشاورت کو برقرار رکھیں یا کوئی دوسرے افراد نامزد کریں۔ میں نے قاضی صاحب کو کچھ دن ہوئے لکھا تھا کہ مجلس مشاورت کی تاریخ وہ مقرر کر دیں تو جلسہ بلا لیا جائے اور یہ سب انتظامی امور پیش کر دیئے جائیں۔ اب ان کی طبیعت ٹھیک ہو جائے تو اس کے بعد اکتوبر میں جلسہ بلایا جا سکتا

ہے۔ میں نے نقل عباس صاحب کو ہدایت دے دی ہے کہ قاضی صاحب کے منشا کے مطابق رسالے کی طباعت نہ شاعت کی جائے اور وہ جو مضامین بھیجائیں ان کی فوراً کتابت کا انتظام کر دیا جائے۔ مجھے آپ کے خط کا انتظار رہے گا۔ براہ کرم قاضی صاحب سے گفتگو کرنے کے بعد مجھے مطلع کیجئے تاکہ یہاں کارروائی کروں۔

قاضی صاحب قبلہ کی خدمت میں آداب کہئے گا۔ امید ہے کہ جلد وہ اسپتال سے اپنے دولت خانے تشریف لے آئیں گے۔ فقط

خیراندیش

یوسف حسین خاں

(۱۶)

محترمی قاضی صاحب، آداب

مجھے ڈاکٹر عابد رضا بیدار کے خط سے آپ کی علالت کا حال معلوم ہوا تھا۔ میں نے انہیں تفصیلی خط لکھا تھا اور آپ کی صحت کے متعلق بھی دریافت کیا تھا۔ ان کا جواب نہ آنے کے باعث سخت تشویش ہے۔ خدا کرے اب آپ روبہ صحت ہوں۔

پریسیڈنٹ صاحب ایک ہفتہ کے لئے خلیج فارس کے عرب ممالک کے دورے پر تشریف لے گئے ہیں۔ میں سمجھتا ہوں ۹ اکتوبر تک ان کی واپسی ہوگی۔

میں نے ڈاکٹر عابد رضا بیدار کو غالب نامہ کی آئندہ تنظیم کے متعلق بھی آپ کی رائے دریافت کرنے کو لکھا تھا۔ لیکن اب انشاء اللہ آپ کے صحت مند ہو جانے کے بعد مجلس مشاورت کا جلسہ بلایا جائے گا۔ دعا ہے کہ خدا آپ کو جلد شفایاب فرمائے۔ فقط

نیازمند

یوسف حسین خاں

# حواشی

## مکتوبات بنام قاضی عبدالودود

—— ڈاکٹر ذاکر حسین (پ ۸ فروری ۱۸۹۷ء م ۳ مئی ۱۹۶۹ء)۔ ذاکر صاحب جولائی ۱۹۵۷ء میں بہار کے گورنر ہو کر آئے (مئی ۱۹۶۲ء میں نائب صدر ہوئے اور مئی ۱۹۶۷ء میں صدر جمہوریہ) مشترک دوست ڈاکٹر سلیم الزماں صدیقی نے کہا آپ سے ذاکر صاحب ملنا چاہتے ہیں۔ پھر ملاقاتیں دوستی میں تبدیل ہو تی گئیں۔

اپنے ایک خط مورخہ ۴ اگست ۱۹۵۷ء (معاصر، ودود نمبر ص ۷۹ - ۳۷۸) میں قاضی صاحب نے لکھا ہے:

"ڈاکٹر سلیم الزماں صدیقی میرے اور ذاکر صاحب کے مشترک دوست ہیں، وہ اسی دن آئے جس دن ذاکر صاحب پہنچے اور اسی دن دونوں میں ملاقات ہوئی۔ مقدم الذکر سے میرا ملنا ہوا تو انہوں نے کہا کہ ذاکر صاحب آپ کے بہت مشتاق ہیں بلکہ یہ جاننے کے بعد کہ میری اور آپ کی ملاقات آج ہو گی، انہوں نے آپ کو پیغام بھیجا ہے کہ گورنمنٹ ہاؤس میں آپ سے ملوں۔ میں "حکام" کی دربارداری خلاف روش سمجھتا ہوں اور میں نے کبھی اس قسم کے لوگوں سے ملنا ضروری نہیں سمجھا، ذاتی تعلقات پہلے سے ہوں تو اور بات ہے۔ ذاکر صاحب کو میں ۱۹۲۳ء سے جانتا تھا، لیکن معمولی تعلقات تھے اور آخری ملاقات کو کم و بیش ۲۰ سال گزر چکے تھے۔ مجھے ان کے یہاں جانے میں تامل تھا، لیکن سلیم صاحب نے بہت اصرار کیا، اس پر بھی میں ہچکچا رہا تھا کہ خلیل احمد صاحب سے ملاقات ہوئی اور انہوں نے کہا کہ ذاکر صاحب آپ سے ملنا چاہتے ہیں۔ ان کی رائے بھی یہ ہوئی کہ اس میں مضائقہ نہیں تو میں راضی ہو گیا اور خود انہوں نے وقت مقرر کرا کے مجھے اس کی اطلاع دی۔ ذاکر صاحب سے میری ملاقات کم و بیش ایک گھنٹہ رہی ہوگی۔ رسمی گفتگو کے بعد تاریخ ادبیات اردو کا ذکر آیا اور انہوں نے کہا کہ میں اس میں آپ کا تعاون ضروری سمجھتا ہوں۔ میں نے انہیں بتایا کہ اسکیم مجھے بالکل پسند نہیں، لیکن میں بشرائط تعاون کے لیے تیار تھا، یہ شرطیں منظور کر لی گئی تھیں مگر بعد کو ان میں سے ایک جو نہایت ضروری تھی، نظر انداز کر دی گئی ہے اور اس صورت میں میرا تعاون ممکن نہیں۔ ذاکر صاحب نے کہا کہ میں اس کا ضامن ہوں کہ وہ شرط منظور کر لی جائے گی

گو اس کے متعلق بعض خاص وجوہ کی بنا پر کوئی باقاعدہ خط بورڈ کی طرف سے نہیں آئے گا۔ اس کے بعد انکار کی کوئی وجہ باقی نہیں رہی تھی اور میں نے وعدہ کر لیا کہ جو ابواب میرے سپرد ہوئے تھے میں انہیں لکھوں گا۔ اس سلسلہ میں میں نے انہیں بتایا کہ میرے انکار کے بعد یہ ابواب دوسروں کے سپرد کر دیے گئے ہیں۔ اس پر انہوں نے کہا کہ ان لوگوں سے لینے میں کچھ دشواری نہ ہوگی۔ اس کے دو تین دن کے بعد وہ رانچی چلے گئے۔ اور اب کل کتب خانہ خدابخش میں ان سے ملاقات ہوگی۔ ادارۂ تحقیقات اردو اور کتب خانہ خدابخش کا بھی ان سے ذکر آیا تھا اور انہوں نے بغیر اس کے کہ میری طرف سے اس کی خواہش ظاہر کی گئی ہو، یہ کہا تھا کہ میں آپ کے کاموں میں آپ کو مدد دوں گا۔"

— مکتوبات میں قاضی صاحب کے دو بھائیوں کا، قاضی محمد سعید صاحب کا بار بار اور قاضی محمد فرید صاحب کا ایک بار، ذکر آیا ہے۔ سعید صاحب کے نام کا ایک خط بھی ہے، جس کا مخاطبہ قاضی صاحب کی طرف بھی ہے اس لیے اُسے بھی انہیں میں شامل کر لیا گیا ہے۔

'سعید' — سے مراد قاضی محمد سعید اور 'فرید' سے مراد قاضی محمد فرید ہیں جو قاضی صاحب کے منجھلے اور چھوٹے بھائی تھے۔ سعید صاحب جامعہ ملیہ میں ذاکر صاحب کے شاگرد رہے تھے۔ ذاکر صاحب ان سے بہت بے تکلف تھے۔ قاضی صاحب نے دونوں بھائیوں کے بارے میں اپنی خودنوشت میں لکھا ہے:

"قاضی عبدالوحید نے تین بیٹے اور ایک بیٹی چھوڑی۔ میں سب سے بڑا اور میرے بعد میری بہن عائشہ ... قاضی محمد سعید ان کے بعد تھے۔ انہوں نے تحریک ترک موالات کے زمانے میں سرکاری مدرسے میں پڑھنا چھوڑ دیا اور جامعہ ملیہ میں داخل ہو گئے۔ وہاں سے انہوں نے بی۔اے کی ڈگری لی۔ میری انگلستان سے واپسی (مارچ ۱۹۲۹ء) کے بعد وہ برلن گئے اور برلن یونیورسٹی میں داخل ہوئے۔ ان کا موضوع فشٹے کا فلسفۂ تعلیم تھا۔ وہاں وہ بہت دن رہے مگر اپنا کام مکمل نہ کر سکے۔ جنگ سے کچھ قبل وہ ہندوستان آ گئے ... یہاں وہ ہم لوگوں کی مشترک جائداد کا انتظام کرتے رہے۔ صوبے کی انجمن ترقی اردو کے سکریٹری رہے اور ادارۂ تحقیقات اردو کے قائم کرنے والوں میں ایک وہ بھی تھے۔ ۱۹۴۶ء میں اس صوبے میں جو فسادات ہوئے اور ایک ریلیف کمیٹی قائم ہوئی اس کے وہ سکریٹری تھے اور انھوں نے اپنا کام بڑی جانفشانی سے کیا۔ وہ اس کا اعلان نہیں کرتے تھے لیکن مجھے معلوم ہے کہ ہزاروں روپے اپنے بھی ریلیف میں خرچ کیے۔ بعد کو یہاں مشاورت کمیٹی

کی جو شاخ قائم ہوئی تھی۔ اس کے وہ سکریٹری تھے۔ وہ مجرد رہے اور یہ کہنا غلط نہ ہوگا کہ انہوں نے اپنے کو قومی خدمت کے لیے وقف کر دیا تھا۔ ۱۹۶۸ء کے نومبر میں ان کی وفات ہو گئی۔

" ان کے بعد قاضی محمد فرید تھے۔ کیمرج میں معاشیات اور تاریخ کی ڈگریاں لینے کے بعد وہ ہندوستان واپس آئے، تو انہیں بہار میں کوئی نوکری نہ ملی، امرتسر کے اسلامیہ کالج میں مل گئی اور انہوں نے لاہور میں شادی کر لی۔ بعد کو وہ پشاور میں نوکر ہوئے اور بالآخر کراچی یونیورسٹی کے معاشیات کے پروفیسر اور صدر شعبہ ہوئے۔ ان کی وفات ۱۹۶۶ء میں ہوئی۔ ان کی بیوی اور انکی اولاد پاکستان میں ہے۔"

## مکتوبات کے بارے میں بعض ضروری امور کی وضاحت

مکتوب وار درج ذیل ہے:

(۱) پاکستان میں ایوب انقلاب، اکتوبر ۱۹۵۸ء سے قبل انجمن ترقی اردو کے حالات دگرگوں تھے۔ مولوی عبدالحق (م ۱۹۶۱ء) کی مخالفت عروج پر پہنچی ہوئی تھی۔ نتیجۃً انجمن اور مولوی صاحب کے کتب خانے میں تالے پڑ گئے تھے اور استفادہ ممکن نہ رہا تھا۔ قاضی صاحب کی وزٹ اسی زمانے میں ہوئی تھی۔ یہ علمی دورہ ایک وسیع تر منصوبہ کا جز تھا جس میں یہ طے ہوا تھا کہ قاضی صاحب کلکتہ، رام پور، علیگڑھ، حیدرآباد، ڈھاکہ، لاہور اور کراچی کے کتاب خانوں کو کھنگال کر 'علیگڑھ تاریخ ادب اُردو' کے لیے مواد جمع کریں گے۔ اس کے لیے ذاکر صاحب نے دو ہزار روپے کی رقم دلوائی تھی۔ قاضی صاحب نے دورے کے بعد جو تین چار مضامین علیگڑھ تاریخ کے لیے لکھے وہ اسی وقت شعبۂ اُردو کے صدر کے حوالے کر دیے گئے تھے۔ اب کہاں ہیں کچھ پتا نہیں۔

- اختر اورینوی کی کتاب "بہار میں اُردو زبان و ادب کا ارتقا" (پی ایچ ڈی کا تحقیقی مقالہ) پر قاضی صاحب کا تبصرہ 'نوائے ادب' بمبئی ۔ ۵۹-۱۹۵۸ء میں کئی قسطوں میں نکلا۔ اب مقالات قاضی عبدالودود (ج اوّل) میں دوبارہ شائع ہوا ہے۔ سرب سکھ دیوانہ پر قاضی صاحب کا مقالہ نوائے ادب جولائی ۱۹۵۸ء کے شمارے میں اور نوٹ اکتوبر ۱۹۵۸ء میں شائع ہوا ہے۔

(۲) "عبدالحق بحیثیت محقق" تین قسطوں میں 'معاصر' ۱۳، ۱۴ میں شائع ہوا۔

(۳) "ادارۂ تحقیقات اُردو" کی تشکیل ذاکر صاحب کے عہد میں ہوئی۔ قاضی صاحب اور

